U57196

Title - KAWAYAFUL MANTAQ YAANI ILM MANTI
KA MUFASSAL BAYAAN.

Creator - T. J. Scott.

Publisher - American Machine Press (Lucknow)

Date - 1872.

Pages - 230.

Subjects - N.A.

# کوایف المنطق

یعنی

## علم منطق کا مفصّل بیان

تصنیف

پادری ٹی جے اسکاٹ صاحب



لکھنؤ

امریکن مشن پریس میں پادری مسیحی صاحب کے اہتمام سے چھپی

سنہ ۱۸۷۲ع



# دیباچہ



علم منطق کا پڑھنا ذہن کی آراستگی اور سنوارنیکے واسطے بہت مفید ہے لیکن اس علم کی کتابین ہندوستانی زبانون مین بہت کم ہین ایک مختصر رسالہ علم منطق نامے حال مین بزبان اُردو چھپا ہے اگرچہ یہ رسالہ اچھا ہے مگر پہر بہی ایسے مختصر رسالہ سے علم منطق کا صاف حال نہین کُھلتا ہے فارسی مین بہی دو ایک چھوٹے چھوٹے رسالے مثلاً صغرٰی اور کبرٰی ہین + دو چار باتین یا فصلین منطق کے بیان مین دریا ی لطافت اور مخزن العلوم مین لکھی ہین مگر ان کتابون سے صرف انہین لوگونکو فائدہ ہے جو فارسی جانتے ہین لیکن جبکہ فارسی زبان مین اس علم کا سیکھنا مشکل ہوا تو عربی زبان مین (جس سے فارسی مین ترجمہ ہوا ہے) جیسے

رسالہ شمسیہ جسکی شرح قطبی ہے سیکہنا عوام الناس کیواسطے بہت مشکل ہے
سواے اسکے اُن کتابون سے اس علم کا حال عربی طالب العلمون کی
سمجھہ مین بہی اچھی طرح نہین آتا زبان سنسکرت مین چند کتابین اس علم
کی پائی جاتی ہین مگر وہ صرف اونھین لوگون کے کام کی ہین جو اوس مشکل
زبان مین دخل رکھتے ہین پس یہ کیفیت اس علم کی ملک ہند مین دیکھکر
میرے دلمین آیا کہ اون مشکلات کو جو اس علم کے حاصل کرنیمین آکر
پڑتی ہین آسان کر دون چنانچہ اسی لحاظ سے ایک کتاب بزبان اُردو
جسمین علم منطق کا حال خوب طوالت کے ساتھہ لکھا ہے اور جا بجا
شکلون سے ثبوت دیا ہے اور مثالین ایسی سہل سہل ہین کہ اگر کوئی
ایسا ویسا طالب العلم بہی دل لگا کے پڑہے تو اس علم کو حاصل کرلے
اور روزمرہ کیواسطے نفع اوٹھاوے تالیف کی ؛

اُردو نسخہ کے ساتھہ انگریزی بہی ہے دراصل یہ کتاب زبان انگریزیمین
تالیف ہوئی اور پہر اوس سے اردو زبانمین ترجمہ ہوا بعض ہندوستانی
دوستون نے جو انگریزی سے واقف ہین یہ کہا کہ اگر یہ کتاب دونون زبانون مین
ہو تو کیا کہنا مینے بہی یہ سوچا کہ انگریزی طالب العلمونکو منطق کے سیکھنے مین اس زبانسے

بہی مدد پہونچیگی اور دو مطلب حاصل ہونگے ؛

واضح ہو کہ یہ ترجمہ بالکل لفظی نہین ہے جہان جہان اچھی طرح معنی نکلتے ہین وہان ویسے ہی رہنے دیا ہے اور کہین کہین ترتیب عبارت کی اس غرض سے کہ اصطلاحات منطق کے اردو مین بے محاورہ اور بدزیب نہ معلوم ہون بدل دی ہے مگر پھر بھی یہ قاعدہ رکہا ہے کہ اردو ترجمہ بالکل انگریزی سے مطابقت کہاتا ہے یہانتک کہ دونونکو ایک جلد مین رکہنے سے فائدہ نکلتا ہے غرض اس امید پر کہ طلباء علم منطق کو خوب مدد پہونچے اور اچھی طرح اس مفید علم کو سمجھین یہ کتاب جاری کیجاتی ہے

فقط

شہر بریلی — ماہ دسمبر ۱۸۶۸ء　　　　ٹی جے اسکاٹ

# علم منطق

## مقدمہ

۱- منطق ایک ایسا علم و فن ہے کہ جس سے عقل دوڑانے اور دلیل کا قانون معلوم ہو جاوے اصطلاحاً منطق کو علم اس حالتمین کہینگے جب عقل دوڑانے یا دلیل کرنیکے خاص قانون کا بیان ہو اور فن اس حالتمین بولینگے جب طریقہ حجت کا بیان ہو اور غلطی اور خطا سے محفوظ رہنے کے طریقے متعین ہون یعنی حاصل کلام یہ ہے کہ فن قواعد منطق کے استعمال مین لانیکو کہتے ہین ÷

۲- بعض آدمی گمان کرتے ہین کہ عقل دوڑانیکے کئی ایک قوانین ہین جنمین سے منطق ایک ہے وہ سمجھتے ہین کہ منطق ایک ایسا ذریعہ ہے جس سے مخاطب پیچیدہ باتونمین پڑ کر جھوٹ کو بھی سچ کر لیسکتے ہین چنانچہ وہ خیال کرتے ہین کہ مباحثہ

میں خواہ سچ پر یا جھوٹ پر غالب رہنے اور اپنے علم اور ذہانت کے ظاہر کرنیکے لئے خواہ غرور کے طور پر ہو یا تمسخر کے طور پر وہ کارآمد ہے پر اونکی غلط فہمی ہے اور ایسے لوگون کو منطق کی اصلیت اور غرض معلوم نہین ایسا نہ سمجھنا چاہیے کہ منطق کئی ایک طریقون مین سے عقل دوڑانیکا ایک طریقہ ہے بلکہ درحقیقت صرف یہی ایک طریقہ ہے یعنی کسی معاملہ کی اصلیت اور حقیقت کی کامل دریافت کرنیمین ذہن صرف اسیطور پر اون قواعد مقررہ کے بموجب جو خدا کے بنائے ہین لڑتا ہے پس اگر ان قانون کے بموجب ذہن نہ دوڑے تو غلطی مین پڑ جاتا ہے +

اصل غرض منطق کی یہ ہے کہ وے قوانین مقررہ بخوبی ظاہر ہوجاوین اور وے قاعدے حاصل ہون کہ جنپر اگر لحاظ رکھا جاے تو اون قوانین مذکورہ کے بموجب عقل دوڑے اور اگر کوئی اون قوانین سے علحدگی اختیار کرے تو ان قاعدونکی روسے اوسکی غلطی معلوم ہوجاے + مثلاً حساب ایک علم ہے جسکا استعمال چند مقرر قاعدون کے بموجب کیا جاتا ہے اور ضرور ہے کہ یہ قاعدے ہمیشہ ہر ملک اور ہر زبان مین ایک ہی ہون مثلاً ضرور ہے

کہ قاعدے جمع تفریق ضرب تقسیم کے ہمیشہ ایک ہی رہین علیٰ ہذا القیاس منطق عقل دوڑانے کا علم ہے اور اگر ہم ٹھیک ٹھیک عقل دوڑانا یا سوچنا چاہین تو منطق ہی کے بموجب کرنا ہوگا ❊

ایسا بھی ہوتا ہے کہ اکثر لوگ درستی سے سوچتے مباحثہ کرتے اور عقل دوڑاتے ہین باوجود اس امر کے کہ ذرا بھی علم منطق کی قواعد سے واقف نہین ہوتے جیسا کہ اکثر ہوا کرتا ہے کہ بعض آدمی درست بولنے والون کی صحبت کر کے ٹھیک سے لکھتے اور بولتے ہین اگرچہ صرف ونحو سے مطلق بھی واقف نہین ہوتے ❊ مگر بہر حال یہ بہتر ہے کہ قواعد درست لکھنے اور بولنے کے ناواقفون کی تعلیم کیواسطے اور اون لوگون کے سدھارنے کیواسطے جو کہ صحیح نہین لکھتے اور بولتے ہین معین ہون اسی طرح پر قواعد منطق خطا اور غلطی سے محفوظ رکھنے کے لیئے اور اورون کی خراب وناقص دلیلون کا نقص معلوم کرنے کے لیے کار آمد ہین ❊

۳- بعض آدمی منطق کے مطلب وحقیقت سے واقف نہین ہین پس اسی جہت سے جانتے ہین کہ منطق کے سیکھنے سے اعتقادِ دین پر

اور خدا کے وجود پر قائم نہین رہتا وے خیال کرتے ہین کہ منطق
ایک طرح کا ہنر یا حکمت ہے جسکے ذریعہ سے منطقی اپنی مرضی کے
موافق ہر ایک بات کو جھوٹ یا سچ کر سکتا ہے یہانتک کہ آخر انجام یہ ہوتا ہے
کہ منطقی کا اعتقاد سچی بات پر قائم نہین رہتا ہے - یہ غلط فہمی ہے
کیونکہ منطق سے قوّت ذہنی بڑہتی اور عقل سچائی پر قائم ہو جاتی
ہے اور خطا اور غلطی سے محفوظ رہتی ہے —

۴ - منطق بہت پرانا علم ہے اور قدیم زمانون مین صرف دو
قومون یعنی یونانیون اور ہندوؤن کے درمیان پایا جاتا تھا اور سب
قومون نے انہین سے یہ علم لیا لیکن یہ ٹھیک نہین معلوم ہے
کہ آیا یونانیون نے ہندوؤن سے پایا یا ہندوؤنکو یونانیون سے
ملا - بعض یہ گمان کرتے ہین کہ یونانیونکو علم منطق ہندوؤن سے
ملا اور بعض اسکے برعکس کہتے ہین اغلب ہے کہ ان دونون قومون
نے علحدہ علحدہ اس علم کو ایجاد کیا اور اسکو ترقی دی یونانیون سے
رومیون نے اور رومیون سے پھر اور یوروپ والون نے یہ علم پایا
یونانیون سے اہل عرب نے بھی پایا پھر اونسے یہودیون نے

حاصل کیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ یونانیون مین سب سے پہلا مصنّف اور
مُعلّم اس علم کا زینو تھا جو مسیح سے ۴۸۸ برس پیشتر یونان مین تھا اوسکی
کتاب مین چند باتین اچھی پائی جاتی ہین اور مغلق اور ناقص باتین بھی ہین پھر
اوسکے بعد سقراط اور اقلیدس مگیرا والا اور انٹیسس تھینز اور اکٹیاس
اور افلاطون و ارسطاطالیس مشہور ہوئے زینو اور بعض اوروں نے
انمین سے ایک طرح کی جھوٹی اور پیچدار تقریر کی رسم نکالی۔ معلوم ہوتا ہے
کہ اونکے اور اونکے شاگردون کے درمیان مین یہ کیفیت رہی
کہ منطق صرف ایک طرح کا کھیل اور تفریح طبع سمجھا جاتا تھا جسمین
گھنٹون تک اوقات صرف کرتے تھے اس امر کیواسطے کہ دیکھین
کون تیز ہے مگر سقراط جو ۴۶۹ برس پیشتر سنہ عیسوی سے موجود
تھا اچھی طرح منطق کو استعمال مین لایا اور چاہتا تھا کہ ہر ایک بات
کی اصلیت و حقیقت کے دریافت کرنے اور ترقی ذہن اور تہذیب
اخلاق کے کام آوے اوسکا ایک طریقہ یہ تھا کہ مباحثہ مین سوال
جواب اس طور سے کرتا تھا کہ جو نتیجہ وہ چاہتا تھا وہی نکلے افلاطون
شاگرد سقراط نے اس علم کو اور بھی درجہ ترقی پر پہونچایا بعد افلاطون کے

ارسطاطالیس نے جو ۳۸۴ سنہ پیشتر مسیح کے پیدا ہوا اسقدر منطق کو تکمیل دی کہ اوسوقت سے آجتک کوئی کچھہ بہت بڑہا نہ سکا پس وہ منطق جو یورپ مین پڑہائی جاتی ہے درحقیقت ارسطاطالیس ہی کی ہے ✻

ارسطاطالیس کی یہ تصنیفات دوسری صدی محمدیہ مین عربی مین ترجمہ کی گئین چنانچہ منطق جو مسلمانون کے درس مین ہے وہ بھی ارسطاطالیس کی ہے مگر چونکہ یہ کتابین اکثر عربی اور کچھہ کچھہ فارسی مین بھی ہین اس سبب سے عوام لوگون کے کارآمد نہین ہین ان کتابون مین بڑا نقص یہ ہے کہ وے ایسی صاف نہین ہین کہ ہر کوئی سمجھہ لے اور ایسا پڑہ ہی کہ باوجود پڑہنے کے علم منطق اچھی طرح کام مین نہین آتا ✻

مگر مجھکو امید ہے کہ ناظرین کو اس کتاب کے دیکھنے سے حال منطق کھلیگا اور سیکھنے والے اچھی طرح اس سے فائدہ اوٹھاوینگے ✻

## پہلا حصہ

۱— علم منطق ذہن سے علاقہ رکھتا ہے علی الخصوص حالت سوچنے اور مباحثہ کرنے مین ✻ ذہن وہ روحانی غیر مادی شے ہمارے جسم مین ہے جو سوچتا ہے اور جس سے ہر ایک چیز دریات

معلوم ہوتی ہے بدن جو ہے صرف اوسکی جائی سکونت ہے
ذہن محسوسات یعنی عالم جسمانی کو ایسے طور پر جو بعید العقل ہے
بذریعہ حواس خمسہ کے معلوم کرتا ہے اور حواس خمسہ یہہ ہین باصرہ
یعنی دیکھنے والی قوت سامعہ یعنی سُننے والی قوت لامسہ یعنی چھونے
والی قوت ذائقہ یعنی چکھنے والی قوت شامہ یعنی سونگھنے والی قوت *
ذہن مثل آینہ کے ہے جسپر عکس پہنچتا ہے اگر وہ عکس بذریعہ حواس
خمسہ کے پہنچاوے تو اوسکو محسوس اور اگر علاوہ ان حواسون کے
کسی اور طرح پر عکس ذہن پر پہنچاوے تو اوسکو معقول بولینگے
جاننا چاہیے کہ ذہن مین کئی طرح کی قوتین پائی جاتی ہین چنانچہ بعض
کا ذکر اس کتاب مین آویگا *

٢ — علم منطق تین ذہنی حالتون یا پایون سے متعلق ہے یعنی تصور
اور تصدیق اور دلیل و برہان وغیرہ * جب کسی شے کی شخصیت
یا ماہیت کا خیال پہلے پہل ذہن مین بذریعہ حواس خمسہ کے یا کسی
اور طرح سے گذرے اوسکو تصور کہتے ہین مثلاً کوئی درخت یا پتھر
ہو جسکے وجود کا خیال بذریعہ حواس باصرہ یعنی دیکھنے سے ذہن میں

آتا ہے پس اوس ہی پتہر یا درخت کی خیال کو تصور کہتے ہین +

۳ - دوسری بات تصدیق ہے اگر ذہن مین ایسے دو تصور ہون جنکے بیچ مین نسبت اثبات یا نفی کی دیکہا وے اوسکو علم منطق مین تصدیق کہتے ہین مثلاً مثلاً بذریعہ حواس باصرہ کے ایک تو یہ تصور ذہن مین آیا کہ یہ درخت موجود ہے دوسرے بذریعہ اوسی اس کی اوسکے رنگ کا تصور آیا پس دو تصور ہوئے اب وہ نسبت حکمی جو ان دو تصورون مین ہے تصدیق کہلاتی ہے خواہ وہ اثبات کے ساتھ ہو یا نفی کے ساتھ ہو جیسا کہ یہ درخت سبز ہے یا یہ سبز نہین ہے +

دوسری مثال یہ ہے بذریعہ حواس باصرہ کے ایک پتہر کا تصور آیا اور بذریعہ حواس لامسہ کے یعنی چہونے سے سردی یا گرمی کا تصور ذہن مین گذرا اب ان دونون تصورون کے درمیان مین نسبت حکمی جو ہے اوسکو تصدیق کہتے ہین خواہ وہ اثبات ہو یا نفی ہو تصدیق بالاثبات کی مثال جیسا کہ یہ پتہر ٹہنڈا ہے یا گرم ہے + تصدیق بالنفی کی مثال جیسا کہ یہ پتہر ٹہنڈا نہین ہے یا گرم نہین ہے -

جب تصدیق لکھی جاوے یا بولی جاوے تب اوسکو قضیہ کہتے ہین
پس تصدیق اور قضیہ مین صرف اتنا فرق ہے کہ تصدیق صرف ذہن
مین تھی اور قضیہ جب زبان پر آیا ؛

۳ — تیسری حالت ذہنی حجت ہے اسکو دلیل اور برہان
بھی کہتے ہین حجت اوسکو کہتے ہین کہ دو یا کئی تصدیقات معلومہ سے
مجہول کو نکالین پس حجت تصدیقات سے بنتی ہے مثلاً
دو تصدیقات ہین

پہلی — کل لوہا بھاری ہوتا ہے
دوسری — یہ ڈنڈا لوہے کا ہے

اب ان دو معلوم تصدیقون سے تیسرا مجہول نکلتا ہے کہ یہ ڈنڈا
بھاری ہے پس بذریعہ دو تصدیقون معلومہ کے تیسری تصدیق
یعنی نتیجہ نکالا حجت اس ہی کو کہتے ہین

دوسری مثال — کل انسان مرنیوالے ہین
زید عمر بکر انسان ہین
پس — زید عمر بکر مرنیوالے ہین

چنانچہ اس ترتیب سے عقل یا ذہن دوڑانیکو حجت کہتے ہین؛
۵۔ یہ کتاب تین حصون پر منقسم ہے جنمین تصور اور تصدیق
اور حجت کا مفصل بیان ہوگا جاننا چاہیے کہ مقصود علم منطق کا او
قدرتی قانون کا بیان ہے جو اِن تین ذہنی حالتون مین پایا جاتا ہے؛
اب مناسب ہے کہ پیشتر اون تین ذہنی حالتون کے مفصل
بیان کرنے کے چند ذہنی قوتون کا بیان کیا جاوے؛
۱۔ دھیان یا غور اوسکو کہتے ہین جب ذہن خوض وفکر کے
ساتھ کسی چیز یا بات پر لگے مثلاً کسی چیز پر جو دیکھنے مین آوے
یا آواز پر جو سننے مین آوے یا کسی کتابی معاملہ پر پڑہتے وقت ہم
اپنا دہیان لگاوین یا غور کرین؛
۲۔ مقابلہ کرنا اوس ذہنی قدرت کو کہتے ہین جس سے ہم
دو یا زیادہ چیزون کو ایک دوسری سے مقابلہ کرین پس جب
ہم دیکھتے ہین کہ لوہا لکڑی سے بھاری ہے زید عمر سے لمبا
ہے یا زید عمر سے زیادہ عالم ہے اسی کو مقابلہ کرنا کہتے ہین
یہان پر غور کرنا چاہیے کہ مقابلہ کرنے سے تصدیقات نکلتی ہین

ہر ایک تصدیق اور حجت کی صحت اور غلطی مقابلے پر منحصر ہے
اور اگر مقابلہ کرنے میں کسی طرح غلطی پڑ جاوے تو تصدیق اور
حجت میں بھی غلطی ہو جایگی ﴿

۳۳ — ایک اور قوت ذہن میں ہے جسے قوت تفریقی کہنا
اچھا ہوگا یہ وہی قوت ہے جب ہم چاہیں تو کسی چیز کی اور سب
خاصیتونکو چھوڑ کر اوسکی ایک خاصیت پر لحاظ کریں مثلاً جب ہم چاہیں
تو اسی قوت سے لوہی کی اور سب صفتیں یعنی رنگ اور سختی اور
وزن اور بو وغیرہ کو چھوڑ کر صرف اوسکی ایک صفت یعنی شکل پر
لحاظ رکھہ سکتے ہیں یا علاوہ اور سب خاصیتوں کے صرف
اوسکی سختی یا وزن پر لحاظ رکھیں اس قوت ذہنی کا بڑا فایدہ
آگے اسم کے بیان میں معلوم ہوگا ﴿

۳۴ — ایک اور قوت ذہن میں ہے جسے قوت جنسی کہنا
اچھا ہوگا یہ وہ قوت ہے جسکے ذریعہ سے ہم بلحاظ عام خاصیتون
کے جو مختلف چیزون میں پائی جاتی ہون ایک نام اونکے واسطے
مقرر کر سکتے ہیں مثلاً باوجودیکہ طرح طرح کے پھول ہیں مگر چونکہ

بعضو نمین ایک خاصیت پائی جاتی ہے اس سبب سے اون متفرق
ہیولیون کو گلاب کہتے ہین اور اسی طرح باوجودیکہ آدمیون مین مختلف
بولی اور رنگ اور قد و قامت وغیرہ ہے مگر بلحاظ عام خاصیت کے
سب کے واسطے ایک ہی نام یعنی انسان رکہتے ہین پس یہ وہی
قوت جنسی ہے غور کرنا چاہئیے کہ قوت جنسی سے بمدد قوت تفریقی
کے جنس اور نوع اور فصل بنا سکتے ہین اس بات کو اچھی طرح
سمجھنا علم منطق مین نہایت ہی ضرور ہے جیسا آگے معلوم
ہوگا حاصل یہ ہے کہ ان سب باتون مذکورۂ بالا کے سمجھنے سے
اس علم کے سیکھنے اور سمجھنے مین کچھہ نہ کچھہ مدد ضرور
پہونچتی ہے ❊

۵ — بولی یعنی قوت ناطقہ کے کچھہ بیان کیواسطے یہان پر
اچھا موقع معلوم ہوتا ہے خالق نے انسان کو قوت نطق ایسی
عطا کی ہے جس سے بذریعۂ آواز جس سے کلام بنتا ہے
طرح طرح کی تصورات اور خیالات اور اپنی ذہنی حالتین جو گذرتی رہتی
ہین ظاہر کر سکتا ہے صرف انسان ہی مین یہ قوت ہے حیوان بھی

اپنی تکلیفات اور خوف اور غصہ اور خوشی وغیرہ ایک طرح کی آواز سے
ظاہر کر سکتے ہین مگر اونمین وہ قوت نہین جس سے کلام کرین لیکن
ہزارون الفاظ یا آوازین انسان طرح طرح پر استعمال مین لا سکتا ہے تاکہ
بیشمار خیالات کو جو دلمین گذرتے رہتے ہین ظاہر کرے ؛
الفاظ مفرد یا مرکب آوازین ہین جو ذہنی خیالات و حالات کے اظہار
کے لئے بولے جاتے ہین ؛

## فصل اول

### تصور کے بیان مین

۱ — اب تصور کا مفصل بیان ہوتا ہے ؛
کسی شئے یا بات کے خیال کو تصور کہتے ہین جیسا کہ کسی آدمی کا
خیال جب دیکھنے مین آوے یا کسی چیز کی سختی یا ٹھنڈاپن کا جب چھونے
مین آوے ؛
۲ — تصور یا تو مفرد ہوگا یا مرکب تصور مفرد اوسے کہتے ہین جبکہ ایک
چیز یا کئی چیزون کا خیال علحدہ علحدہ بلا علاقہ کے آوے ؛
تصور مرکب اوسے کہتے ہین جب دو یا زیادہ چیزون کا خیال دل مین

گذرے مثلاً تصور گھوڑے پر سوار کا غور کرنا چاہیئے کہ اس تصور میں گھوڑے اور سوار کے درمیان علاقہ ہے دوسری مثال سیاہی کی کتاب اور دوات یہاں تین چیزوں کا تصور علاقہ کے ساتھ ہے اور اسکو تصور مرکب کہتے ہیں یاد رکھنا چاہیے کہ جب تصور بولا جاوے یعنی جب اوسکے واسطے کوئی لفظ مقرر ہو تو اوسکو جزو یا اسم کہیں گے +

## دوسری فصل

### اسم کے مفصل بیان میں

جبکہ تصور بذریعہ لفظ کے ظاہر ہو اوس لفظ کو اسم کہتے ہیں مثلاً دیکھنے سے کسی درخت کی ہیئت کا تصور ذہن میں آئے لفظ درخت کو جس سے اوس تصور کو ظاہر کیا اسم کہتے ہیں دوسری مثال فرض کرو کہ اگر ذہن میں تصور شماس کا آوے تو لفظ شماس اسم ہے واضح ہو کہ اسم کئی تقسیم پر منقسم ہے جسکا بیان آگے آوے گا +

۱ — اسم مفرد ہوتا ہے یا مرکب + جب کسی تصور کے ظاہر کرنیکو ایک ہی لفظ کافی ہو یعنی ایک ہی لفظ اوس تصور پر دلالت کرے تو اوس لفظ کو اسم مفرد کہتے ہیں اسم مرکب لفظ یا فقرہ کو کہتے ہیں جس سے ایک تصور مرکب

ظاہر ہوتا ہے جیسے اونچا درخت نارنگی کی مٹھاس وغیرہ یہاں پر دو تصور اسم مرکب سے ظاہر ہوئے یعنی اونچا اور درخت ان دونون تصورونکو ظاہر کرنیکو اسم مرکب اونچا درخت بولا گیا دوسری مثال مٹھاس اور نارنگی ان دونون تصورون کو ظاہر کرنیکو اسم مرکب یعنی میٹھی نارنگی بولا گیا۔

غور کرنا چاہئے کہ لفظ بھی دو طرح پر ہوتا ہے یعنی تمام اور ناتمام لفظ تمام وہ ہے جو بلا مدد دوسرے کے اپنے معنے بتلادے جیسے انسان زید درخت وغیرہ لفظ ناتمام وہ ہے جو بلا مدد کسی اور لفظ کے اپنے معنے نہ بتلاوے مثلاً لفظ اونچا میٹھا وغیرہ

۲ — اسم یا جزئی یا کلّی ہوگا۔ اسم جزئی اوسکو کہتے ہین جو کسی خاص شخص یا شئے کو بتلاوے جیسا زید کلکتہ اسکو اصطلاح نحو یہ مین اسم معرفہ یا علم کہتے ہین

اسم کلّی اوسکو کہتے ہین جو بہت سی چیزون یا اشخاص پر بولا جاوے جیسا انسان سب آدمیونکے واسطے صادق آتا ہے یا لفظ شہر کہ سب شہرون پر بولا جاتا ہے یا لفظ دریا کہ سب دریاؤن کیواسطے مستعمل ہے نحو مین اسکو اسم نکرہ یا اسم عام بولتے ہین جتنی شئے یا اشخاص اسم کلّی مین داخل ہین اون کو اوسکے افراد کہتے ہین ؛

۳ — اسم یا تو بالنسبت یا بلا نسبت ہوتا ہے اسم بالنسبت وہ ہے

جسکا اور کسی اسم کے ساتھہ علاقہ پایا جاوے مثلاً باپ بیٹا خاوند بادشاہ چنانچہ باپ سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی بیٹا ہے بیٹے سے باپ کا علاقہ پایا جاتا ہے بادشاہ سے نسبت ملک اور رعیت کی طرف ہے علی ہذا القیاس*

اسم بلا نسبت وہ ہے جو بغیر نسبت دوسرے کی ایک شخص یا شئے یا خاصیت کو تبلاوے مثلاً انسان دریا دانائی وغیرہ*

۴۔ پھر اسم تین طرح پر ہے یعنی اسم مشترک اور غیر مشترک جسکو بعضے مفرد بھی بولتے ہین اور اسم مترادف اسم مفرد اسکو کہتے ہین جس سے صرف ایک ہی معنی سمجھے جاوین مثلاً انسان بجلی دانائی وغیرہ*

اسم مشترک اسکو کہتے ہین جو کئی معنی پر شامل ہو مثلاً بخار کنارا وغیرہ بخار سے دو معنی پائے جاتے ہین ایک تو بیماری کا نام اور ایک وہ جو پانی سے اوٹھتا ہے علی ہذا القیاس کنارا دو چار معنی پر آتا ہے یا لفظ بلّی کا تو ایک جانور پر اور کواڑ مین جو ہوتی ہے اوسپر بولا جاتا ہے*

اسم مترادف اوسکو کہتے ہین جہان کہ کئی ایک اسم یا لفظ ایک ہی معنی پر دلالت کرتی ہین مثلاً گھر خانہ مسکن ایک ہی معنی پر ہین اور رہنا بسنا سکونت کرنا ان سب سے ایک ہی معنی ظاہر ہوتی ہین

۵- اسم متناقضہ وے ہین جو بالکل ایک دوسرے سے مخالفت رکھتے ہین اور جتنی چیزین خلقت مین موجود ہین ان دونون مین سے ایک مین ضرور ہونگی اگر ایک مین ہین تو دوسری مین نہین اور اگر دوسری مین ہین تو پہلی مین نہین یعنی کوئی چیز ان دونون سے خالی نہین مثلاً جسمانی اور غیر جسمانی فانی اور غیر فانی مرنیوالا اور نہ مرنیوالا ٭ غور کرنا چاہیے کہ ان اسمون کی درمیان صرف نفی اور اثبات کا فرق ہے پس جتنی چیزین خلقت مین ہین اسطور سے دو تقسیم پر ہو سکتی ہین ایسی تقسیم اکثر کسی امر کی جستجو یا مباحثہ کے لئے بڑی کام کی ہے مثلاً یہ بیماری تپ سل کی ہے یا اور بیماریون مین سے کوئی ہے مگر فلانی فلانی وجہ سے تپ سل نہین ہے تو اور جو بیماریان رہین اونکی طرف متوجہ ہون گے اور کہین گے کہ ان بیماریون مین سے فلانی بیماری ہے یا نہین مگر کسی سبب سے

فلانی بیماری نہین پس رہین باقی بیماریان غرض یون تقسیم اور دریافت کرتے کرتے اوس حد تک پہونچین گے کہ اصل بیماری ملجاے گی اسکو بالعنہ انتخاب بھی بولتے ہین ؛

۲ — اسم متضاد وہ ہین جو آپس مین مخالفت رکھتے ہین لیکن متناقضہ کیطرح نہین کیونکہ اگرچہ دونون ایک ہی چیز مین شامل نہین ہوسکتی ہین توبھی بعضی چیزین ایسی ہوتی ہین کہ ان دونون سے خالی ہوتی ہین پس مثال اسم متناقضہ کی ہر شے مین شامل نہین ہوتی ہے مثلاً عقلمند اور بیوقوف عالم اور کم علم اسم متضاد ہین کیونکہ ایک شخص پر دونون صادق نہین آسکتے ہین مگر ایسی چیزین ہون کہ دونون سے خالی ہون مثلاً پتھر نہ عقلمند ہے نہ بیوقوف اور بعض آدمی ایسے ہین کہ نہ عالم نہ کم علم لیکن درجۂ اوسط مین ہون ؛

یہی اصطلاحات اسمون کیواسطے علم منطق مین اکثر مستعمل ہین اور واضح ہو کہ ایک ہی اسم بلانسبت اور مفرد اور متناقضہ وغیرہ ہوتا ہے جس اعتبار سے کہ اوسوقت خیال ہو یاد رکھنا چاہیے کہ دلیل یا مباحثہ مین اول ہر ایک اسم کے معنی خوب سمجھنا اور ٹھہرانا چاہیے کیونکہ ایسا

کرنے سے بہت سی تقریر اور غلطیوں میں پڑنے سے بچیں گے ؛

## اسم کا مجمل بیان

اسم
- مفرد یا مرکب
- جزئی یا کلی
- بانسبت یا بلانسبت
- مشترک یا غیر مشترک یا مترادف
- متناقضہ
- متضادہ

## تیسری فصل

### بیان اجناس اور انواع اور عرض

ا — واضح ہو کہ جنس اور نوع اور عرض کا بیان اسم یعنی جزؤں کے متعلق ہے اور منطق کے سمجھنے کیواسطے بڑ ضرور ہے ؛

اسم کلی سے جنس اور نوع وغیرہ بنائے جاتے ہیں مثلاً جب کئی ایک چیزوں کیواسطے بلحاظ ایک یا زیادہ صفتوں کے ایک نام مقرر کیا جاوے اوسکو جنس نوع وغیرہ کہتے ہیں ؛

نوع کی بہ نسبت جنس کے افراد زیادہ ہوتے ہین کیونکہ ایک جنس میں کئی ایک نوع ہوتے ہین مثلاً حیوان ایک جنس ہے جسمین تقنی چیزین جاندار و متحرک بالارادہ ہین شامل ہین اور اس جنس مین کئی ایک نوع شامل ہین جیسے انسان اور چوپائے اور پرند وغیرہ ❊

جاننا چاہئیے کہ نوع بھی کئی ایک فصلون پر تقسیم ہوسکتی ہے پھر اس حال مین بلحاظ اون فصلون کے وہ ایک جنس ہے مثلاً چوپایہ ایک نوع ہے جسمین چار ٹانگ والے جانور داخل ہین اور انھین کو فصل فصل پر بانٹ سکتے ہین مثلاً گھوڑے بھیڑین کتے وغیرہ پس یہ سب فصلین نوع ہوجاتی ہین اور انکی بہ نسبت وہ لفظ چوپایہ جو کہ نوع تھا اب جنس ہوا پھر اگر گھوڑے کیطرف خیال کرو یہ بھی کئی طرح پر ہوسکتا ہے جیسا عربی کابلی ترکی وغیرہ پس اب اسصورتمین گھوڑا بھی باعتبار ان قسمون کے جنس ہوا اور علی ہذا القیاس ❊

خیال کرنا چاہئیے کہ جنس ہمیشہ نوع سے بڑی اور نوع اوس سے چھوٹی ہے اور کوئی جنس ہو اگر اوپر والی جنس کی طرف خیال کیا جاوے تو یہ باعتبار اوسکے نوع ہے چنانچہ

گھوڑا اگرچہ بلحاظ اپنے اصناف یعنی قسم قسم کے گھوڑون کی جنس ہے تاہم بلحاظ چوپاؤن کے ایک نوع ہے اور یہ بھی بلحاظ حیوان کے ایک نوع ہے؛

## مثال اقسام کی

| انواع | جنس |
| --- | --- |
| چوپائے<br>پرندے<br>کیڑے مکوڑے<br>مچھلیان وغیرہ | حیوان |

یا اگر چوپائے ایک جنس قرار دیے جائین تو یون ہوگا

| نوع | جنس |
| --- | --- |
| گھوڑے<br>بھیڑین<br>گدھے<br>شتر وغیرہ | چوپائے |

| نوع | جنس |
| --- | --- |
| دیسی<br>بمبئی<br>مالدہ | آم |

واضح ہو کہ جو جنس کسی جنس کی اوپر ہو اوسکو جنس اعلی کہتی ہین اور جو کسی کے نیچے ہو
جنس ادنی کہتی ہین اور جو سب کے اوپر ہو اوسکو جنس تفضیل اعلی اور جو سب کے
نیچے ہے اوسکو جنس یا نوع سافل کہتے ہین جتنی جنسین یا نوعین جنس تفضیل اعلے مین
اور جنس سافل کی بیچ مین ہین اونکو جنس اوسط کہتے ہین جو جنس کہ ایک جنس کے
عین اوپر ہو جنس قریب کہتے ہین اور جو جنس کہ جنس قریب کی عین اوپر ہو
اوسکو پہلی جنس کی بہ نسبت جنس بعید کہتی ہین جتنی انواع کہ ماتحت ایک جنس کے
داخل ہین اونکو برابر کی کہتے ہین ؛

پس جنس کی تقسیم اسطرح ہے

| | |
|---|---|
| جنس | اعلی |
| | ادنی |
| | تفضیل اعلی |
| | سافل |
| | اوسط |
| | قریب |
| | بعید |
| | برابر کی نوعین |

انکا مطلب بخوبی ذہن نشین کرنا چاہیئے ٭
ایک مثال سے زیادہ صاف ہوگا ٭




اب اسمین گھوڑے کی بہ نسبت چوپائے جنس اعلیٰ اور عربی ادنی ہے اور تقسیم مذکورہ مین حیوان جنس تفضیل اعلیٰ اور عربی کابلی وغیرہ نوع سافل ہین چوپائے اور گھوڑے چونکہ جنس تفضیل اعلیٰ اور نوع سافل کے درمیان ہین جنس اوسط ہین چوپائے گھوڑے کی جنس قریب ہے اور حیوان اوسکی جنس بعید

اور گھوڑے بھیڑین سب کتے جنس برابر ہین ویسے ہی چوپائے پرند مچھلیان کیڑے مکوڑے ہین +

تقسیم اجناس اور انواع کی درستی سکے ساتھہ خاص کرکے ایک ہی بات پر منحصر ہے یعنی فصل پر +

۳۔ فصل وہ ہے جو ایک جنس کو اوسکے مشارکت یعنی اور جنس یا نوع وغیرہ سے جدا کردے مثلاً حیوان اگر ایک جنس قرار دیا جاوے جسمین کئی ایک قسم کے جاندار شامل ہین جنمین ایک انسان سمجھو تو اسمین قوت ناطقہ اوسکی ایک فصل ہے جسکی سبب سے حیوانونمین انسانکو حیوان ناطق کہتے ہین علی ہذا حیوانون کی پرند بھی ایک جنس ہے جسکے پر اور بازو ہین اور ان پرون اور بازوٴن کی جہت سے پرندونکو اور حیوانون سے تمیز ہوی پس اسی نظر سے انکو فصل کہتے ہین اور ان جاندارونکو جنمین یہ بات ہی پرند لیتے ہین اگر خیال کرین تو معلوم ہوتا ہے کہ نوع جنس اور فصل سے بنتی ہے مثلث مثلاً حیوان ایک جنس ہے بخیال جان کے اور اوسکے نیچے پرند ایک نوع ہے اس خیال سے

کہ اوسکے پر ہین پس صاف معلوم ہے کہ نوع پرندۂ خیال جنس اور فصل سے بنی ہے یعنی اوس نوع مین جان ہے اور پر ہین ✤

۴ ۔ عرض کے بیان مین ۔ عرض اوسکو کہتے ہین جو ذات سے خارج ہو جب کوئی صفت یا خاصیت کسی نوع مین پائی جائے لیکن اوسکی ذات سے خارج ہے پس اگر اوسکے سب افراد مین پائی جائے تو اوسکو کلی کہتے ہین اور اگر ایک نوع کے افراد مین خواہ کل افراد مین یا بعض مین تو اوسکو خاصہ کہتے ہین اور اگر ایک نوع سے زیادہ مین پائی جائے تو اوسکو عرض عام کہتے ہین مثلاً دم لینا اور بولنا انسان کی ذات سے خارج ہے یعنی انسانیت انپر موقوف نہین ہے پس وہ عرضی ہوا ✤

جاننا چاہیے کہ دم لینا کلی ہے کسواسطے کہ نوع انسان کے کل افراد مین پایا جاتا ہے اور عرض عام بھی ہے اس نظر سے کہ اور نوعون مین سے کیونکہ طرح طرح کے جانور دم لیتے ہین لیکن بولنا خاصہ ہے کسواسطے کہ صرف نوع انسان مین

پایا جاتا ہے ۔ اگر وہ صفت یا خاصیت نوع کی افراد سے جدا نہو سکے اوسکو عرض لازم اور اگر جدا ہو سکے اوسکو عرض مفارق کہتے ہین مثال پہلے کی زید کلکتہ مین پیدا ہوا پیدا ہونا کلکتہ مین زید سے جدا نہین ہو سکتا ۔ مثال دوسری عرض مفارق کی جیسے زید چلتا ہے یہ کچھ ضرور نہین کہ زید ہمیشہ چلتا رہے کیونکہ کبھی لیٹا ہو یا بیٹھا ہو ؛

عرض:
- کلی
- خاصہ
- عرض عام
- لازم
- مفارق

## چوتھی فصل

### معرّف کے بیان مین

۱ ـ معرّف کا بیان چونکہ متعلق اسم کے ہے اس سبب سے اوسکا جاننا علم منطق مین بہت ضرور ہے ۔ معرّف کسی لفظ کو حد باندھنے کو کہتے ہین اور علم منطق مین جب اسکا استعمال

اسمون کیو اسطے کیا جائے تو یہ مُراد ہوتی ہے کہ بیان یا تعریف ہونا اون اسمون کا اسطور سے کہ اونکو اورون سے تمیز ہوجائے بہت ضرورت ہے کہ مباحثہ مین اسم اور لفظون کے ٹھیک ٹھیک معنی مقرر کئے جاوین کیونکہ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ ایک لفظ کے کوئی کچھہ معنی لیتا ہے اور کوئی کچھہ اس باعث سے تفرقہ اور غلطی پڑجاتی ہی

۲ — اکثر منطقین کے نزدیک مُعرّف مین دو باتین پائی جاتی ہین یعنی جنس اور فصل جنس اور فصل ملانے سے مُعرّف بنتا ہے مثلا مثلاً انسان کا مُعرّف حیوان ناطق ہے اب یہانپر حیوان جنس ہے جو فصل ناطق سے ملکر مُعرّف انسان کا ہی پس معلوم ہوا کہ حیوان ناطق جو مُعرّف ہے انسان کی جنس اور فصل سے بنا دوسری مثال بمبئی کا آم ایک آم ہے جو کہ دراصل بمبئی کیطرف سے آیا تھا پس اسجگہہ لفظ آم جنس ہے اور لفظ بمبئی اوسکا فصل ہی جو اس آم کو اورون سے تمیز دیتا ہے ✦

۳ — جاننا چاہیے کہ مُعرّف خاص کر دو طور پر ہوتا ہے یا تو صرف کسی شے کا نام بتلاوے گا یا اوسکی حقیقت کو ظاہر کریگا مثلاً مثلاً کوئی

سکے کہ یہ دو ریان سے ہے تو صرف اوسکا نام معلوم ہوا اور اگر کوئی کہے
کہ یہ شے اسطور سے فلانی فلانی چیز سے بنی ہے تو اوسکی حقیقت
معلوم ہوئی ؛

## قواعد مُعَرِّف

مُعَرِّف کے بنانیمین چند قاعدے ہین چنانچہ اونمین سے دو قاعدے
جو نہایت ضرور ہین یہان پر بیان کیا جاتا ہے ؛

پہلا — ضرور چاہیئے کہ مُعَرِّف تام ہو جسکو بعضے منطقین حد تام
بولتے ہین یعنی اپنے کل افراد کو جامع ہو اور غیر کے داخل ہونیکو
منع کرے مثلاً اگر کوئی نقد کے معنی یون تبلاوے کہ وہ ایک دہات
کی چیز ہے تو یہ تعریف جامع نہین ہے کیونکہ نقد مین کوڑیان بھی
داخل ہین حالانکہ وہ دہات کی نہین ہین یا اگر کوئی یون بولے کہ نقد ایک چیز ہی
جس سے جنس خریدی جاتی ہے تو یہ غیر کو داخل ہونے سے منع نہین کرتا کیونکہ
اناج وغیرہ سے بھی اور جنس خریدی جاتی ہے پس اب اسصورت مین
غیر افراد بھی اس تعریف مین داخل ہوے جاتے ہین اسلئے یہ مُعَرِّف تام نہوگا

دوسرا — چاہیئے کہ مُعَرِّف اوس چیز سے جسکے معنی تبلاتا ہے صاف ہو

ورنہ اوس چیز کی شرح بخوبی ظاہر نہ کریگا اسواسطے اگر ممکن ہو معرف مجازی یا پیچیدہ نہ ہو اگر ان دونون قاعدون پر بخوبی لحاظ رہے تو ہر لفظ کے معنی ایسے صاف رہینگے کہ غلطی وخطا نہ پڑیگی ؛

اب ہم متوجہ ہوتے ہین طرف بیان تصدیقات کے جو کہ تصورات سے بنتے ہین ؛

## دوسرا حصہ

### پہلی فصل

### بیان قضیون کا

۱ - جب تصدیق زبان سے صادر ہو تو اوسکو قضیہ کہتے ہین ؛ بعضے لوگ قضیہ کی تعریف یون لکھتے ہین کہ کئی لفظون سے مرکب ہو اور احتمال جھوٹھ اور سچ کا پایا جاوے ؛ علم منطق مین قضیہ ایک جملہ بیانیہ ہے یعنی وہ جملہ کہ نہ واسطے سوال نہ حکم نہ التجا کے بلکہ صرف واسطے بیان کے ہووے ؛

۲ - قضیہ کئی لفظون سے مرکب ہوتا ہے اور جھوٹھ اور سچ کا احتمال اوسمین پایا جاتا ہے مثلاً یہ درخت سبز ہے یہ قضیہ

مرکب درخت اور سبز سے جسمین لفظ ہے کا واسطے نسبت کے
آیا ہے ٭ قضیہ مین تین باتین ہوتی ہین یعنی موضوع اور محمول اور
نسبت حکمیہ ٭ موضوع اوسکو کہتے ہین جسکی نسبت کچھ کہا جاوے
خواہ اثبات کے ساتھ ہو یا نفی کے ساتھ مثال یہ درخت سبز ہے
یہان پر درخت موضوع ہے جسکی نسبت کچھ بیان ہے یعنی کہ وہ
سبز ہے اور محمول وہ ہے جو موضوع کی نسبت کہا گیا ہو اوپر کے
قضیہ مین لفظ سبز کا جو آیا ہے محمول ہے ٭ نسبت حکمی وہ ہے
جس کے ذریعہ سے موضوع اور محمول کے درمیان مین موافقت یا
ناموافقت پائی جاتی ہی مثلاً درخت سبز ہے یہانپر لفظ ہے کا نسبت حکمی ہے
واضح ہو کہ نسبت حکمیہ مصدر ہونا سے ہمیشہ ہوتی ہے مگر یہ نہین
کہ سب جگہ ظاہر ہو کیونکہ بعضی جگہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ حکماً ہوتا ہے
مثلاً یہ پرند اوڑجائیگا اسمین ہونا حکماً پایا جاتا ہے کیونکہ درحقیقت
اسکا مطلب یہی ہے کہ پرند کا اوڑنا ہوگا ٭ غور کرنا چاہیئے کہ بعضی
جگہ محمول اور نسبت حکمیہ ایک ہی ہوتی ہین جیسا کوئی کہے کہ زید جاتا ہی
یہانپر جاتا ہے محمول اور نسبت حکمیہ دونون ہے غرضکہ قضیہ مین

تین باتین ہوتی ہین یعنی موضوع اور محمول اور نسبت حکمیہ مثلاً زید عالم ہے یہانپر زید موضوع اور عالم محمول اور ہے نسبت حکمیہ ہے مغلون نے ہندستان مین حکومت کی تھی یہانپر لفظ مغلون کا موضوع اور حکومت محمول اور کی تھی نسبت حکمیہ ہے

## اقسام قضیہ

قضیہ کئی طرح پر ہے جنکا سمجھنا علم منطق مین بہت ضرور ہے

ا - قضیہ یا مفرد ہوتا ہے یا مرکب ۞ قضیہ مفرد وہ ہے جسکا موضوع اور محمول مفرد ہو مثلاً لوہا سخت ہے یہانپر لوہا جو موضوع ہے اور لفظ سخت کا جو محمول ہے دونون مفرد ہین ۞

قضیہ مرکب وہ ہے کہ جسمین کم سے کم دو موضوع یا دو محمول ہون یا موضوع اور محمول دونون کم سے کم دو دو ہون ۞ اس قضیہ کو جدا جدا کرکے کئی ایک قضیے بنا سکتے ہین مثلاً چوپائے اور پرند اور کیڑے مکوڑے جاندار ہین ۞ غور کرنا چاہیے کہ دراصل اس قضیہ مین تین موضوع ہین یعنی چوپائے اور پرند اور کیڑے مکوڑے اور تین قضیے بن سکتے ہین مثلاً

چوپائے جاندار ہین

پرند جاندار ہین

کیڑے مکوڑے جاندار ہین

مثال دوسری — انسان اور فرشتے ذی عقل اور عابد ہین یہان پر موضوع اور محمول دونون دو دو ہین ÷ اس قضیۂ مرکبہ کو جدا کر کے دو قضیہ مفردہ بنا سکتے ہین مثلاً

انسان ذیعقل اور عابد ہین

فرشتے ذی عقل اور عابد ہین

جاننا چاہیے کہ بعض قضیئے ایسے ہین کہ صورت مین مرکب ہین لیکن درحقیقت مرکب نہین مفرد ہین مثلاً غم اور خوشی آپسمین مخالف ہین یہ کوئی کہہ نہین سکتا کہ غم مخالف ہے یا خوشی مخالف ہے اگر چاہین کہ اس قضیئے کے دو قضیئے مفردہ بناوین تو نہین ہوسکتا کیونکہ دراصل مفرد ہے

۲ — قضیہ یا موجبہ ہوگا یا سالبہ ہوگا قضیۂ موجبہ اوسکو کہتے ہین جب موضوع اور محمول کے درمیان موافقت ہو یعنی اونکے بیچمین اثبات پائی جاوے مثلاً برف ٹھنڈا ہے ا — ب — ہے ÷ -

قضیہ سالبہ وہ ہے جسکے موضوع اور محمول مین ناموافقیت ہو یعنی اونکے بیچمین نفی پائی جاے مثلاً آگ ٹھنڈی نہین ہے

ا۔ب۔ نہین ہے ÷

قضیئہ بموجب اپنے نسبت حکمیہ کے موجبہ یا سالبہ ہوتا ہے یعنی جیساکہ اقرار یا انکار محمول کا موضوع کیواسطے ہو مثلاً خدا کے حکم کو نہ ماننا گناہ ہے یہ قضیہ درحقیقت موجبہ ہے کیونکہ لفظ گناہ کا جو محمول ہے موضوع کے اقرار مین آیا ہے انکار مین نہین ÷

بعض سالبون مین علامت نفی کی ایسے موقع پر ہوتی ہے کہ اوسکا سالبہ ہونا بخوبی معلوم نہین ہوتا مثلاً نہ تمام انسان نہ فرشتے کسیکو گناہ سے پاک کرسکتے ہین ÷

یہانپر علامت نفی کی سب سے پہلے آئی اور فعل سے دور ہے اگر یہ قضیہ بموجب عام محاورہ کے بولا جاے تو یون ہوگا تمام انسان اور فرشتے کسیکو پاک نہین کرسکتے ہین ایسے قضیون بے ترتیب اور پیچیدہ کے مطلب کو سمجھہ لینا چاہئے اور یہہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ ہر قضیہ دو حال سے خالی نہین یا تو موجبہ ہوگا یا سالبہ ہوگا ÷

۳۴ - قضیۂ کلیہ ہوگا یا جزیہ ہوگا؟

قضیۂ کلیہ وہ ہے جسکا محمول تمام فردون کے اقرار یا انکار میں آوے یعنی محمول موافقت یا ناموافقت رکھے تمام موضوع سے یا اسطرح اوسکا بیان سمجھو کہ قضیہ کلی مین محمول کل موضوع پر کہا جاوے مثلاً کل انسان مرنیوالے ہین یہ قضیہ کلیہ ہے اسلئے کہ لفظ مرنیوالے کا جو محمول ہے کل موضوع کیواسطے جو انسان ہے کہا گیا ہے یعنی لفظ مرنیوالے کا صرف ایک آدمی کیواسطے نہین بلکہ تمام انسان کیواسطے آیا ہے؛
کل اسب ہے یہ قضیہ بھی کلیہ ہے؛ ایک اور مثال دیجاتی ہے انسان درخت نہین ہے یہ بھی قضیہ کلیہ ہے کیونکہ یہانپر لفظ درخت کا تمام موضوع یعنی انسان کے انکار مین آیا۔ کوئی اسب نہین ہے یہ بھی قضیۂ کلیہ ہے سب تمام ہر ایک کوئی نہین وغیرہ جو لفظ ہین انسے قضیہ کی کلیت ثابت ہوتی ہے؛

جس قضیہ کلیہ مین علامت کلیت کی لفظین موجود نہین اوسکو مہمل کہتے ہین مثلاً بھیڑین چوپایہ ہین یہانپر باوجودیکہ علامت کلیت کی موجود نہین پھر بھی جانا معلوم ہوتا ہے کہ مطلب سب بھیڑون سے ہے؛

جھوٹھہ بولنے والے گنہگار ہین

جانور ذی عقل نہین ہین

یہانپر بھی کلیت سمجھی جاتی ہے اگرچہ ظاہر مین کوئی لفظ نہین ہی غرض کہ جہان کلیت کا کوئی لفظ نہ پایا جاے تو وہانپر صرف مطلب سے سمجھین گے

قضیہ جزیہ وہ ہے جسکے موضوع کے بعض افراد لئے جائین یعنی محمول موضوع کے کل افراد کے واسطے نہ آیا ہو بلکہ بعض افراد کیواسطے مثلاً مثلاً بعض عیسائی مسیح کے سچے پیرو نہین ہین

اس مثال مین چونکہ فقرہ سچے پیرو کا جو محمول ہے بعض عیسائیون کے انکار مین جو موضوع واقع ہوا ہے آیا ہے اس سبب سی اس قضیہ کو جزیہ کہتے ہین غرضکہ اس جگہ پر محمول موضوع کے بعض افراد کی انکار مین آیا ہے یعنی سب عیسائیون کیواسطے نہین

دوسری مثال ۔ بہت آدمی بہادر ہین بعض اب ہین یہ بھی قضیہ جزیہ ہے کیونکہ لفظ بہادر کا جو محمول ہے کل انسانکی واسطے صادق نہین آیا ہی اور اسیطرح محمول ب کل موضوع ا پر دلالت نہین کرتا غرض ہم دیکھتے ہین کہ قضیہ جزیہ مین موضوع کی بعض افراد پر دلالت ہوتی ہے

خواہ بالاثبات ہو خواہ بالنفی ؂

بعض قضیۂ جزئیہ بھی مہملہ ہوتے ہین یعنی لفظ جزئیت کی بعض کچھ وغیرہ اون مین نہین پائے جاتے ہین مثلاً آدمی شاعر ہوتے ہین ہندو بت پرست ہین یے دونون قضیہ مہملہ ہین کیونکہ یہ مطلب نہین ہو سکتا ہی کہ تمام انسان شاعر ہین کیونکہ بہتیرے آدمی ایسے ہین جنکو شعر لکھنا نہین آتا اور ہندو بھی ایسے ہین کہ بت پرست نہین ہین ؂

ایسے قضیون کی کلیت یا جزئیت صرف مطلب سے معلوم ہوتی ہے ؂

قضیہ مہملہ کی کلیت اور جزئیت کا مقرر کرنا علم منطق کی غرض نہین اوسکی غرض صرف اتنی ہے کہ جب ہم قضیون کی کلیت اور جزئیت قرار دیکر باہمدیگر ضرب دین اور پھر ضرب دینے سے جو نتیجہ نکلے اوسکی صحت یا عدم صحت کا حال بتائین

اس موقع پر خیال رکھنا ضرور چاہیے کہ ہر قضیہ موجبہ ہوگا یا سالبہ ہوگا اور ہر واحد ان دونون مین سے یا کلیہ یا جزئیہ پس ایک ہی موضوع اور محمول سے ہم چار قضیہ بنا سکتے ہین ؂

موجبہ کلیہ

سالبہ کلیہ

موجبہ جزیہ

سالبہ جزیہ

اب ان چاروں صورتوں کیواسطے حروف مقرر کئے جاتے ہیں یعنی

م ک جس سے مراد موجبہ کلیہ

س ک جس سے مراد سالبہ کلیہ

م ج جس سے مراد موجبہ جزیہ

س ج جس سے مراد سالبہ جزیہ

۴ ۔ قضیہ یا حملیہ ہوتا ہے یا شرطیہ

قضیہ حملیہ میں شرط نہیں ہے یعنی اثبات یا نفی بلا شرط پائی جاتی ہے مثلاً انسان مرنیوالا ہے روح فانی نہیں ا ب نہیں

قضیہ شرطیہ وہ ہے جسمیں شرط ہو اسکی دو قسمیں ہیں متصلہ و منفصلہ

قضیہ شرطیہ متصلہ وہ ہے جس میں پایا جاتا دوسرے جز قضیہ کا اول جز پر اتصال کے ساتھہ موقوف ہو مثلاً اگر زید دوا کھاے تو اچھا ہو جائیگا اگر ا ب ہے تو وہ ج ہے

قضیہ شرطیہ منفصلہ وہ ہے جسمیں حکم بالانفصال پایا جاے

یعنی نہ تو دونون جزؤن قضیہ کا سچا ہونا ممکن ہو نہ جھوٹھا ہونا دونوکا۔
حرف انفصال کا یا ہے مثلاً زید یا سچا ہے یا جھوٹا ا۔ یا ب ہے
یا ج ہے

قضیہ معلولہ وہ ہے جسمین دوسرا جزء اول کا سبب پڑا ہو جیسا
کہ زید عالم ہے کیونکہ کتابین اپنے مطالعہ مین رکھتا ہے اور
حرف سبب کے یہ ہین کیونکہ اس جہت سے اسواسطے وغیرہ

قضیہ { حملیہ، شرطیہ { متصلہ، منفصلہ، معدولہ } }

قضیہ شرطیہ کا بیان آگے چلکر مفصل ہوگا یہان پر قضیہ حملیہ
کی مثالین دیجاتی ہین

## بیان مادے کا

یہ موقع اچھا معلوم ہوتا ہے کہ قضیون کے مادے کا بیان
کیا جاے ۞ مادہ اوس نسبت کی حقیقت کو جو قضیہ کے جزؤن کے
درمیان ہے کہتے ہین یعنی مادے سے یہ مراد ہے کہ آیا اس

قضیہ مین احتمال صدق کا ہے یا کذب کا ❊

اگر ہم غور کر کے دیکھین کہ چیزون کے درمیان نسبت کس طرح کی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ صرف تین طرح پر ہے یعنی ضروری بالایجاب جو قضیہ موجبہ نہین ہوتی ہے نسبت ضروری بالسلب جو قضیہ سالبہ مین ہوتی ہے نسبت مساوات جو کہ قضیہ جزیون مین پائی جاتی ہے مثلاً دو لفظ ہون لوہا اور بھاری اب اگر ہم ان دو لفظونکی اصلیت پر بغور لحاظ کرین تو معلوم ہوتا ہے کہ ان دونونکی درمیان نسبت ایجاب بالضرور ہے اور قضیہ یون ہوگا لوہا بھاری ہے ❊

اور اگر یہ دو لفظ ہون یعنی شکر اور کھٹا اور انکے درمیان نسبت ایجاب دیجاوے قضیہ کا سچا ہونا غیر ممکن ہوگا پس اس سبب سی نسبت سلب کی دیکر یون کہین گے کہ شکر کھٹی نہین ہے ❊

اور اگر یہ دو لفظ ہون یعنی آدمی اور عالم ہم دیکھتے ہین کہ ان دونون کی درمیان نسبت ایجاب یا سلب کی کلیت کے ساتھ صادق نہین آسکتی ہے یعنی کوئی نہین کہہ سکتا کہ سب آدمی عالم ہین یا کوئی آدمی عالم نہین بلکہ انکے درمیان نسبت غیر معینہ ہی یعنی یہ مقرر نہین کہ نسبت

یا بالایجاب ہو یا بالسلب جسکے سبب سے یوں کہنا چاہیے کہ بعض آدمی عالم ہیں یا بعض آدمی عالم نہیں ؛

پس بہ لحاظ مادّے قضیوں کے تین قاعدے نکلتے ہیں جنکا حال غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ہاں یونہیں صادق آتے ہیں ؛

۱ـ نسبت ضروری بالایجاب میں قضیہ موجبہ سب صحیح اور سالبے سب غلط ہوتے ہیں ؛

۲ـ نسبت ضروری بالسلب میں اوپر کے برعکس یعنی سالبے کے سب صحیح اور موجبے غلط ہوتے ہیں ؛

۳ـ نسبت مساوات میں قضیۂ جزئیہ صحیح اور کلّیہ غلط ہوتے ہیں مادّے کے سمجھنے کا فائدہ قضیوں کی نقیض کے بیان میں بخوبی معلوم ہوگا ؛ ناظرین کو بیان مجمل مندرجۂ ذیل بخوبی ذہن نشین کر لینا چاہیے ؛

قضیہ
- یا مفرد ہوگا یا مرکّب
- یا موجبہ ہوگا یا سالبہ
- یا کلّیہ ہوگا یا جزئیہ
- یا حملیہ ہوگا یا شرطیہ
  - متصلہ
  - منفصلہ
  - معادلہ

مادۂ نسبت { ضروری بالایجاب
ضروری بالسلب
مساوات }

## دوسری فصل

### بیان کام یعنی کلیت اور جزئیت موضوع اور محمول کا

ا۔ بیان کام یعنی کلیت اور جزئیت موضوع اور محمول کا قضیوں کے ساتھہ پر ضرور ہے جب قضیہ کے موضوع و محمول اپنے تمام افراد کو شامل کرتے ہین تو اونکو کلی کہتے ہین اور جب صرف بعض افراد کو شامل کرتے ہین تو اونکو جزئی کہتے ہین مثلث مثلاً قضیہ کل انسان فانی ہین جو ہے اسمین موضوع کل انسان کلی ہے زیراکہ اپنے تمام افراد کو فانی ہونےمین شامل کرتا ہے مگر فانی جو محمول ہے اس قضیہ مین جزئی ہے کسواسطے کہ صاف ظاہر ہے کہ یہ لفظ اس جگہ اپنے کل افراد پر دلالت نہین کرتا ہے بلکہ بعض پر یعنی انسان پر اس جہت سے کہ لفظ فانی مین بہت اور مخلوق شامل ہین انسان تو مخلوق کا صرف ایک حصہ ہے

۲۔ تاوقتیکہ یہی کام یعنی کلّیت اور جزیت بخوبی سمجھ میں نہ آئے علم منطق کو اچھی طرح استعمال میں نہیں لا سکتے ہیں ؛ چونکہ استعمال علم منطق کا اس ہی پر منحصر ہے لہذا اوس بات کا جسپر کلّیت اور جزیت موقوف ہے صاف و مفصل بیان کیا جاتا ہے ؛

ہر قضیہ کا موضوع اور محمول دو حال سے خالی نہیں ہوگا یعنی یا تو کلّی ہوگا یا جزئی ؛

۳۔ واضح ہو کہ موضوع کی کلّیت اور جزیت قضیہ کی کلّیت اور جزیت پر موقوف ہے مگر محمول کی کلّیت اور جزیت قضیہ کی ایجاب و سلب پر موقوف ہے ؛ کیفیت اسکی مثالات ذیل سے بخوبی معلوم ہوگی ؛

قضیہ حملیہ کی صرف چار صورتیں ہیں یعنی

موجبہ کلّیہ (م ک) کل ا ۔ ب ہے

سالبہ کلّیہ (س ک) کوئی ا ۔ ب نہیں ہے

موجبہ جزیہ (م ج) بعض ا ۔ ب ہے

سالبہ جزیہ (س ج) بعض ا ۔ ب نہیں ہے

ان چاروں قضیوں کو اقلیدس کے بموجب یوں بیان کر سکتے ہیں ؛

ہر دایرہ کو ایک قضیہ سمجھو

م ک کل ا ب ہے — م ج ا ب ہے




س ک کوئی ا ب نہین ہے — س ج بعض ا ب نہین ہے

اگر موضوع کی نسبت ان قضیون پر لحاظ کیا جاے تو معلوم ہوتا ہے کہ قضیہ کلیہ کا موضوع ہمیشہ کلی ہوتا ہے یعنی اپنے کل افراد پر دلالت کرتا ہے اور یہ دلالت لفظ کل اور کوئی نہین بھی معلوم ہوتی ہے اور دائرون کے دیکھنے سے اس بات کی حقیقت آنکھون پر کھلتی ہے پس قانون یہ ہی کہ

۱ - قضیہ کلیہ کا موضوع ہمیشہ کلی ہوتا ہے

اگر موضوع کی نسبت قضیہ جزئیون پر لحاظ کیا جاے تو معلوم ہوتا ہے کہ موضوع بھی جزئی ہوتا ہے یعنی فقط اپنے بعض افراد کو بتلاتا ہی اور یہ جزئیت لفظ بعض سے معلوم ہوتی ہے اور دایرہ کہ مرقومہ بالا سے ساری

کیفیت اسکی روشن ہے کہ فقط ایک حصہ دایرہ ا کا ب مین
داخل ہے - پس قانون یہ ٹھہرا کہ -

۲ - قضیہ جزیہ کا موضوع ہمیشہ جزئی ہوتا ہے

پس معلوم ہوا کہ کلیت اور جزیت موضوع کی قضیہ کی کلیت اور جزیت
پر موقوف ہے +

اور اگر محمول کی نسبت ان چار قضیہ حملیون پر لحاظ کیا جاے
تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ کچھہ ضرور نہین کہ محمول کی کلیت وجزیت موضوع
ہی کی مانند ہو کیونکہ محمول کی کلیت وجزیت قضیہ کی ایجاب وسلب پر موقوف ہے
اگر کوئی قضیہ موجبہ کلیہ ہو جیسے کل انسان فانی ہین یا کل
ا - ب - ہے تو اس سے یہ دعوی نہین نکلتا کہ اور مخلوقات سوا انسان
کے فانی نہین یا سوا - ا - کے اور کوئی چیز - ب نہین ہے بہت اور
مخلوق ہین سوا انسان کے جو فانی ہین اور بہت اور شکلین ہین سوا - ا - کی
جو - ب - ہین جیسا کہ شکل ذیل سے ظاہر ہے




پس صاف ظاہر ہے کہ کل محمول فانی
اور - ب - کلام مین اسجگہ نہین آیا یعنی محمول کی کل افراد پر دلالت نہین ہے

اور اگر ہم ان دو قضیوں کو جزیہ بنائین مثلاً بعض انسان فانی ہین یا بعض ا-ب ہے

تو اسصورت مین بھی محمول فانی اور ب




جزئی رہتا ہے کیونکہ علاوہ انسان کے
بعض اور مخلوق بھی فانی ہو سکتے ہین اور علاوہ
ا-کے بعض اور دایرے ہین کہ دایرہ-ب-مین شامل ہون
پس قضیہ کلیہ ہو یا جزیہ قانون یہ رہا کہ—

۳—قضیہ موجبہ خواہ کلیہ ہو یا جزیہ محمول اوسکا ہمیشہ جزئی ہوتا ہے

اب اگر ہم قضیہ سالبہ کیطرف خیال کرین خواہ وہ کلی ہو یا جزئی
محمول اوسکا ہمیشہ کلی ہوگا مثلاً سالبہ کلیہ کوئی آدمی چڑیا نہین یا
کوئی-ا-ب-نہین (ا) (ب)

یہانپر غور کرنا چاہیے کہ کل محمول چڑیا یہ-ب-لحاظ ہو تو ہم کہہ
سکتے ہین کہ کوئی انسان چڑیا نہین ہے پس اس قضیہ مین محمول
چڑیا کلی ہوا علی ہذا القیاس جب کل محمول-ب-پر لحاظ ہو تو ہم کہہ سکتے
ہین کہ کچھ حصہ ا-ب-مین نہین ہے (ا) (ب) پس ہر قضیہ
سالبہ کا محمول کلی ہوگا اسیطرح جیسے ہر قضیہ سالبہ جزیہ کا بھی مثلاً سالبہ جزیہ

بعض ا - ب - نہین ہے یہانپر صاف ظاہر ہے کہ جب تک کل ب نہ ہو لیکن ہم نہین کہہ سکتے ہین کہ کچھ ب - ا سے اوس حصہ مین نہین ہے جسکا ذکر ہے۔ پس سب قضیہ سالبہ کی لئے یہ قانون لکھا ہے کہ

۴ - ہر قضیہ سالبہ کا محمول کُلی ہے ؛

اب معلوم ہوا کہ کُلیت محمول کی قضیون کے ایجاب و سلب پر موقوف ہے ان باتونکو خوب ذہن نشین کرنا چاہیئے ؛

مجموعہ قوانین کُلیت و جزیت کا ذیل مین ہے ؛

۱ - ہر قضیہ کُلیہ کا موضوع کُلی ہوتا ہے

۲ - ہر قضیہ جزیہ کا موضوع جزئی ہوتا ہے

۳ - ہر قضیہ موجبہ کا محمول جزئی ہوتا ہے

۴ - ہر قضیہ سالبہ کا محمول کُلی ہوتا ہے

اس کتاب کے تیسرے حصہ مین چلکر معلوم ہوگا کہ اس بات کا جاننا کیسا ضروری ہے ؛

# تیسری فصل

## عکس کے بیان مین

۱۔ عکس اوسکو کہتے ہین کہ کسی قضیہ کے موضوع کو محمول کردین اور محمول کو موضوع مثلاً یہ قضیہ کہ کوئی انسان فرشتہ نہین ہے اگر اسکے موضوع کو محمول کردیا جاوے تو قضیہ یون ہوگا کوئی فرشتہ انسان نہین ہے دوسری مثال بعض آدمی نیک ہین اسکا عکس بعض نیک (مخلوق) آدمی ہین

جب کسی قضیہ کا عکس کیا جاوے تو اوسکو معکوسہ کہتے ہین اور قبل عکس کے قضیہ کو غیر معکوسہ کہتے ہین

عکس اوسوقت درست ہوگا جب قضیہ معکوسہ اور غیر معکوسہ کی حقیقت مین کسی طرحکا فرق نہ واقع ہو پس ایسے عکس کو عکس صحیح کہتے ہین اور اگر کسی اور طرح کیا جاوے تو وہ عکس صرف بظاہر ہوگا نہ یہ کہ حقیقت مین

۲۔ عکس تین طور پر ہوتا ہے اور ہر قضیہ کا عکس ان تینون مین سے کسی نہ کسی کے بموجب ہوسکتا ہے

• اول۔ موضوع کو محمول کرنا اور محمول کو موضوع کرنا اور کسی طرحکا

